انواع مراحم خسروانی وعطای خلعت فاخرہ مع دہکی لعل قطبی قیمتی تین ہزار روپیہ کے اور فیل خاصہ ساتھ اسباب نقرہ واسپ خاصہ بازین طلا وشمشیر وخنجر مرصع سے سرفراز ہوا اور اوسکی بدستور بحال رہی اور کنارے کول مانڈل پرجشن وزن مبارک سینتیسوین سال شمسی ... چند کا آراستہ ہوا ... رہین جمادی الاولی کو موکب جاہ وجلال دارالبرکت اجمیر شریف مین خیمہ زن ہوا اعلی حضرت بآئین ... پدر بزرگوار خود ... حضرت خواجہ ... معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ مین پیادہ پا تشریف لیجاکر زیارت مزار انور سے مشرف ہوے اور انواع اقسام ... سے ساکین وفقرا کے بہرے اور ایک مسجد عالی سنگ مرمر کی بنا قائم کرکے کامدیگران پا ... ایک حکم ہوا کہ ... صوبہ اجمیر مع پرگنات اوس نواح کے حسب خواہش سپہ سالار مہابت خان خانخانان کو بجاگیر مین مرحمت فرما ... دارالخلافت اکبرآباد ہوے راہ مین خانعالم اور سلطان خان سموری وبہادر خان اوزبک وراجہ جیسنگہ و ... راے سنگہ ... ومہاجہ بھارت بندیلہ وسید بہوہ کاری اور اکثر خدام درگاہ شرفیاب ملازمت ہوے شب پنجشنبہ ۲۶ چھبیسوین جمادی الاول ... باغ نورجہان واقع سواد دارالخلافت اکبرآباد مین نزول اجلال فرمایا اور قاسم خان حاکم شہر آستانہ بوس ... ہوا ... کو سواری ... اشرفی وروپیہ نثار ہوتا ... اسے دن ... ایام شاہزادگی کے ہوکر وس روز تک وہین بعیش وآرام قیام فرمایا

## جلوس شاہجہانی بر اورنگ جہانبانی

روز دوشنبہ آٹھوین جمادی الاخری سنہ ہجری کو کہ ساعت سعید جلوس میمنت مانوس کی قرار پائی تھی اعلی حضرت بہ تزک شاہجہانی ... نوبخش قلعہ مبارک ہوکر زینت افزاے سریر جہانبانی ہوے خطبہ وسکہ نام نامی کا جاری ہوا اور طغرای غراے ابوالمظفر شہاب الدین محمد صاحبقران ثانی شاہجہان بادشاہ غازی کا نامیۂ فرمان عدالت عنوان پر ثبت ہوا جہان پیر سر نو سے جوان ہوا خلق اللہ کو امن وامان ہوا فقط

## خاتمۃ الطبع

کتب تواریخ سے گہر بیٹھے سیر جہان حاصل ہی مگر کتاب معتبر کا ملنا مشکل ہی ہرچند کوئی حال کیسی ہی تحقیق سے تحریر مین آئے لیکن ممکن نہین کہ دوسری کتاب سے اختلاف نپایا جاے ہان البتہ جن سلاطین نامدار نے اپنے واقعات روزمرہ قلمبند فرمائے یا حسب الحکم انکی دولت تحریر مین لائے اونکا اعتبار کامل ہی وہی کتاب عزیز بیمثل ہی جب ایسی کتاب ہاتھ آتی ہی ابتداے پیدایش عالم سے سیر کامل دکھاتی ہی چنانچہ کتاب توزک جہانگیری کو خود حضرت شاہنشاہ ظل اللہ نورالدین محمد جہانگیر بادشاہ نے بقلم خاص اپنے واقعات روزمرہ سے زیب تحریر فرمایا اور عالم ضعیفی مین حسب الحکم بادشاہ عالم پناہ سترہوین جلوس کے آخر سے معتمد خان نے لکھکر اونیس جلوس تک پہونچایا پھر میر محمد ہادی صاحب مولف دیباچہ نے تا جلوس جہانبانی حضرت شاہجہان صاحبقران ثانی لکھکر تمام کیا تزک جہانگیری جو نادر کتاب ہی اب بسبب رواج اردو کے دفتر فارسی کا ایسا مٹا یا کہ عطار ونے اوراق کتب فارسی کو پڑیون مین لگایا اوسوقت عقلاے دہر نے کتب نقلی دلپ وتواریخ وغیرہ کا اردو مین ترجمہ کیا اور مہتمان مطابع نے بخواہش خلائق چھاپ دیا چنانچہ جناب معلے القاب دبیر بینظیر عالی طبع

